پاکستان میں اس عمل کو آگے بڑھانے کے لئے یہ فتوے تیار کئے گئے اور یہ مرحلہ آیا کہ علماء کی ایک مجلسِ شوریٰ طلب کی گئی اور اس نے پاکستان کی حکومت کے کافر ہونے کا فتویٰ صادر کیا اور اس کی غرض یہ تھی کہ اپنے زیرِ اثر لوگوں کو خروج (بغاوت) پر آمادہ کیا جائے۔ بات آگے بڑھی تو پاکستان کے دار لحکومت میں موجود ایک دارالا فتاء نے یہ فتویٰ دیا کہ جو جو پاکستانی فوجی جو جنوبی وزیرستان میں لڑتے ہوئے شہید ہوئے ہیں، نہ ان کی نمازِ جنازہ پڑھی جائے اور نہ انہیں مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کیا جائے۔ پھر سوات میں تسلط حاصل کر کے ایک جلسہ عام میں یہ فتویٰ صادر کیا گیا کہ جمہوریت کفر ہے اور پاکستان کی ہائی کورٹس اور پاکستان کی سپریم کورٹ شرک کے ایسے مراکز ہیں جہاں بتوں کی پرستش کی جاتی ہے۔

(Inside Al-Qaeda and the Taliban beyond Bin Laden and 9/11, by Syed Salim Shahzad, published by Pluto Press,2011,p46, 160, 174)

یہ کوئی اتفاق نہیں تھا کہ حالات اس انتہا کو پہنچے۔ یہ ایک سوچا سمجھا منصوبہ تھا اور جماعتِ احمدیہ کے محضر نامہ کے صفحہ 167 پر یہ انتباہ کر دیا گیا تھا اور باقاعدہ ثبوت درج کر کے کیا گیا تھا کہ ابھی سے یہ منصوبے بن چکے ہیں کہ تنگ نظر گروہ دوسرے فرقوں سے وابستہ افراد پر کفر کے فتوے لگانے اور ان کو واجب القتل اور واجب التعزیر قرار دینے کی تیاریاں کر رہے ہیں اور جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں سوال و جواب کے دوران بھی حضور نے ممبرانِ اسمبلی کے سامنے یہ انتباہ کر دیا تھا اور اپنی آخری تقریر میں اٹارنی جنرل صاحب نے یہ نامعقول نظریہ پیش کیا تھا کہ چھوٹی چھوٹی باتوں پر کفر کے فتوے لگانے سے نہ صرف کوئی انتشار نہیں پیدا ہوتا بلکہ مذہبی معاملات میں ذہنی ترقی ہوتی ہے۔ اب نتیجہ سب کے سامنے ہے۔ پڑھنے والے خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ کون صحیح تھا اور کون غلط؟

اب ایک ہی راستہ ہے۔ پاکستان کو اس منزل کی طرف سفر شروع کرنا ہو گا جس کا تعین قائدِ اعظم نے 11/ اگست 1947ء ان الفاظ میں کیا تھا۔

You are free; you are free to go to your temples. You are free to go to your mosques or any other place of worship in this state of Pakistan. You may belong to any religion or cast or creed that has got nothing to do with the business of the state .

یعنی آپ آزاد ہیں۔ آپ اپنے گرجوں میں جانے کے لئے آزاد ہیں۔ پاکستان کی ریاست میں آپ اپنی مساجد میں یا جو بھی عبادت کی جگہ ہے جانے کے لئے آزاد ہیں۔ آپ کا جو بھی مذہب، ذات یا مسلک ہو اس کا ریاستی معاملات سے کوئی تعلق نہیں۔

جہاں تک مذہبی معاملات کا تعلق ہے ہر ایک کو اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہمیشہ راہنما اصول کے طور پر سامنے رکھنا چاہیے:

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ(البقرۃ:257)

دین کے معاملے میں کوئی جبر نہیں